# MASALA

## TV FOOD MAG

RECIPES IN ENGLISH & URDU






عید الاضحیٰ مبارک

عیدالاضحیٰ کے لئے مصالحہ کے شفیس کے کھانوں کی مزیدار تراکیب



# MASALA
TV FOOD MAG




Content



# Editorial

محترم قارئین

السلام وعلیکم!

لیجئے جناب عیدالاضحیٰ بھی آ گئی۔ بڑی عید' عید قرباں یا پھر عیدالاضحیٰ مسلمانوں کا ایک ایسا اہم تہوار ہے جسے دنیا بھر کے مسلمان انتہائی عقیدت واحترام اور اہتمام کے ساتھ مناتے ہیں۔ عیدالاضحیٰ نام ہے جذبہ قربانی جس کا درس حضرت ابراہیمؑ نے پوری اُمت کو دیا۔ اس جذبے کی صداقت اور سچائی کی خوشبو آج تک دنیا کے کونے کونے میں بسی ہوئی ہے اور اسی جذبے کی یاد تازہ کرنے کے لئے ہر سال مسلمان براہ خدا ہر سال قربانی کا فرض ادا کرتے ہیں۔

قربانی کی یہ عبادت بندہ اور اُس کے رب کے درمیان تعلق کا وہ مظہر ہے جسے سرِ عنوان بنا کر وہ اپنے مالک کی خدمت میں اپنا یہ پیام بندگی بھیجتا ہے "اے پروردگار! آج میں ایک جانور تیرے نام پر ذبح کر رہا ہوں، اگر تیرا حکم ہوا تو میں اپنی جان بھی اسی طرح تیرے حضور میں پیش کر دوں گا۔"

ایک طرف قربانی کی یہ عظیم عبادت اور اس میں پوشیدہ قربت رب کی یہ حکمت ہے اور دوسری طرف ہمارا طرزِ عمل ہے جس میں آج نمود ونمائش کا عنصر غالب ہے۔ ایک عام آدمی کا ذہن کبھی بھولے سے بھی قربانی کی اس حقیقت کی طرف منتقل نہیں ہوتا کہ دین اسلام کا اصل مقصود انسان کا "تزکیہ" ہے۔ یعنی انسان کو پاکیزہ بنانا۔ تاہم قربانی کے اس عمل میں ہم لوگ نہ صرف جانور ذبح کرتے ہیں بلکہ اسلام کا یہ مقصود یعنی پاکیزگی بھی ذبح کر دیتے ہیں۔ جگہ جگہ گندگی کے جو مظاہر عیدالاضحیٰ کے موقع پر دیکھنے میں آتے ہیں اس کی توقع کسی اچھے مسلمان سے تو کیا ایک اچھے انسان سے بھی نہیں کی جاسکتی۔ قرآن پاک میں قربانی کے جانوروں کے متعلق ارشاد ہوا ہے: "اللہ کو تمہاری ان قربانیوں کا گوشت یا خون کچھ بھی نہیں پہنچتا' بلکہ صرف تمہارا تقویٰ پہنچے گا۔" (سورۃ الحج)

تین دن جاری رہنے والے اس تہوار کے نتیجے میں آلائشوں' جانوروں کے فضلے اور آنتوں کی شکل میں لاکھوں ٹن آلائشیں پیدا ہوتی ہیں۔ ہر گلی محلے میں کہیں نہ کہیں جانور ذبح کیا جا رہا ہوتا ہے۔ اجتماعی قربانی بھی دیکھنے میں آتی ہے۔ لوگ آلائشوں اور فضلے کو مناسب انداز سے ٹھکانے لگانے کی زحمت نہیں کرتے جس کے نتیجے میں فضاء متعفن ہو کر طرح طرح کی بیماریوں کا باعث بن جاتی ہے۔ گو کہ انتظامیہ کی جانب سے عید کے تینوں دنوں میں صفائی کے حوالے سے خصوصی انتظامات کئے جاتے ہیں لیکن ایسی صورت حال سے بچنے کے لئے ہمیں صفائی سے متعلق اپنا طرزِ عمل اور رویہ بہتر کرنے کی اشد ضرورت ہے۔ شہری دیگر بہت سے فرائض کی ادائیگی کے ساتھ ساتھ اپنے گرد و پیش اور شہر کی صفائی رکھنے میں اپنا ذمہ دارانہ کردار ادا کر کے نہ صرف خود کو بلکہ دوسروں کو بھی آلودگی کے مسائل سے نجات دلا سکتے ہیں۔ ہم اپنے طور پر چھوٹی چھوٹی ذمہ داریاں پوری کر کے دوسروں کو بڑی بڑی خوشیوں سے مستفید کرنے کے ساتھ مسائل سے بچا سکتے ہیں۔ قربانی کا عظیم مذہبی فریضہ نصف ایمان صفائی کے سنگ منا کر ہم بڑی عید کی خوشیوں اور فضیلتوں کو مزید بڑھا سکتے ہیں۔

شہناز رمزی



چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی' ایڈیٹر۔ شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ نصر خان' اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد
ہیڈ آف ویڈیو لائزر۔ سید جمیل احمد' ڈیزائنر۔ یوسف رضوی' عکاسی۔ حارث عثمانی' احسن قریشی' ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv - فون: 03333222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ۔ 10/11' حسن علی اسٹریٹ' بالمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 74000 پاکستان یو اے این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
مزید معلومات کے لئے: shanaz.ramzi@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے: http://www.masala.tv/masalamag/

# شہر شہر کی خبریں

ملک بھر میں ہونے والی نمایاں تقریبات کی خبروں اور تصاویر پر مبنی سلسلہ

## پرل کانٹی نینٹل کی از سر نو تزئین و آرائش

ہاشو گروپ آف ہوٹل کے ذیلی ادارے پرل کانٹی نینٹل ہوٹل کراچی کی انتظامیہ نے ہوٹل کی تزئین و آرائش کے مرحلے کو کامیابی سے مکمل کرلیا جس میں پہلی سے چوتھی منزل میں شامل کمروں کی تزئین و آرائش کے علاوہ پردوں اور فرنیچر کی تبدیلی شامل ہے۔ مزید برآں مارکو پولو ریسٹورنٹ زیور ہال کی مکمل تزئین و آرائش اور مارکی ہال کے اندرونی حصے کی تزئین و آرائش کا مرحلہ بھی مکمل ہوگیا ہے۔ تزئین و آرائش کی تکمیل کے موقع پر ہوٹل کی جانب سے ایک پریس کانفرنس کا اہتمام کیا گیا جس میں آنے والوں کی ہائی ٹی سے تواضع کی گئی۔



## ڈاؤلینس کے ڈی کوزین کی جانب سے تقریب کا اہتمام

ہوٹل ریجنٹ پلازہ میں شیف بننے کی خواہش رکھنے والے 3 امیدواروں کو ان کی کھانا پکانے کی بہترین صلاحیتوں کی وجہ سے ڈاؤلینس ڈی کوزین کوکنگ مقابلے کے گرینڈ فائنل میں کامیاب ہونے والوں کے اعزاز میں تقریب کا اہتمام کیا گیا جس میں کامیاب امیدواروں کو انعامات سے نوازا گیا۔ اس موقع پر جنرل منیجر مارکیٹنگ ڈاؤلینس حسن جمیل نے کہا کہ ان مقابلوں کے انعقاد کا مقصد پاکستان کے باصلاحیت افراد کو ایک ایسا پلیٹ فارم مہیا کرنا ہے جہاں وہ اپنی کھانا پکانے کی صلاحیتوں کو لوگوں کے سامنے پیش کرسکیں۔ پاکستانیوں کو ایسے مواقع بہت کم میسر آتے ہیں تاہم ڈاؤلینس ہمیشہ لوگوں کو مناسب پلیٹ فارم مہیا کرنے کی کوشش کرتا ہے تاکہ وہ اپنی تخلیقی صلاحیتوں کو تعمیری انداز میں پیش کرسکیں۔





## مہران مصالحے کی جانب سے تقریب

مہران مصالحے اور فوڈ انڈسٹریز کے صدر دفتر کراچی میں منعقدہ ایک پروقار تقریب میں ”رمضان آفر“ میں جیتنے والے خوش نصیب صارفین کے نمبر بذریعہ قرعہ اندازی نکالے گئے۔ ادارے کی جانب سے صارفین کو اس قرعہ اندازی کے ذریعے 63 بیش قیمت انعامات دیئے گئے۔ تقریب سے خطاب کرتے ہوئے مہران فوڈ انڈسٹریز کے ہیڈ آف مارکیٹنگ اینڈ سیلز سجاد قیصر نے کہا کہ ادارہ اپنے معیار میں مسلسل اضافی کے ساتھ صارفین کو زیادہ سے زیادہ سہولیات اور رعایات دینے کے لئے منافع بخش اسکیموں کا اجراء کرتی رہتی ہے۔ تقریب میں صحافیوں اور معززین شہر کی بڑی تعداد نے شرکت کی۔



## مصالحہ ”مہا چیلنج“ پیش کرے گا

ہم نیٹ ورک نے فن اور فنکاروں کی حوصلہ افزائی کے لئے کبھی بھی سرحدوں کی قید کو درخور اعتنا نہیں جانا اور کسی بھی ملک میں کیا جانے والا اچھا کام ہمیشہ اپنے ناظرین تک پہنچایا ہے۔ ”مہا چیلنج“ بھی ایک ایسا ہی فوڈ شو ہے جسے ہم نیٹ ورک کے مصالحہ چینل سے پیش کیا جارہا ہے۔ ”مہا چیلنج“ میں کھانا پکانے کے شائقین کو بذریعہ مقابلہ سامنے آنے کا موقع فراہم کیا جاتا ہے جس کے ججز میں مادھوری ڈکشت اور سنجیو کپور شامل ہیں۔ 16 امیدواروں کے درمیان ہونے والے اس مقابلے کا سلسلہ 20 ستمبر 2014ء سے جاری ہے۔ اب مصالحہ کے ناظرین ہر ہفتے اور اتوار کی شام 7 بجے اس شو سے محظوظ ہو سکتے ہیں۔




## لیڈیز فنڈ کی جانب سے ظہرانہ

گزشتہ دنوں داؤد گلوبل فاؤنڈیشن کی جانب سے پانچویں لیڈیز فنڈز انٹرپرینیورشپ کانفرنس 2014ء کا اہتمام کیا گیا۔ کانفرنس کی مہمان خصوصی یو این ویمن ایشیا پیسیفک کی سربراہ الماس جیوانی تھیں۔ کانفرنس میں ترکی کے قونصل جنرل میورات آتارت، جرمنی کے قونصل جنرل ڈاکٹر تیلو اور لیونا کلیز، یو کے میں پاکستان کے سابق ہائی کمشنر عبدالقادر جعفر، ثمرین نقوی، سیما طاہر، شرمیلا فاروقی، دیپک پروانی، فرانس کے قونصل جنرل فرانسوا ڈیل اردو سو، شہناز وزیر علی، لیلیٰ ہارون سرفراز، نازنین طارق خان، سیدہ لغاری، ملیحہ بھیم جی، سینیٹر رخسانہ زبیری اور لیڈیز فنڈ کی صدر تازہ عذرا داؤد سمیت تقریباً 600 افراد شریک ہوئے۔ اس موقع پر داؤد گلوبل فاؤنڈیشن کے پلیٹ فارم سے 300 لڑکیوں کو تعلیم کی فراہمی میں معاونت کے اقدام کو سراہا گیا۔

# گوشت ضرور کھائیں مگر اعتدال کے ساتھ

**بے تحاشا گوشت کے استعمال سے خون میں کولیسٹرول کی سطح میں اضافہ ہو جاتا ہے**

عیدالاضحیٰ مسلمانوں کا مذہبی تہوار ہے جس میں سنت ابراہیمیؑ پر عمل کرتے ہوئے جانوروں کو ذبح کیا جاتا ہے۔ گوشت سے نت نئے چٹ پٹے پکوان تیار کیے جاتے ہیں اور باربی کیو پارٹیاں ہوتی ہیں۔ ڈاکٹروں کا کہنا ہے کہ عیدالاضحیٰ کے موقع پر چونکہ معمول سے زیادہ گوشت کھایا جاتا ہے لہٰذا احتیاطی تدابیر اختیار کرنا ضروری ہیں' کہیں ایسا نہ ہو کہ زیادہ گوشت کھا کر بیمار پڑ جائیں اور اسپتالوں کے چکر لگانا پڑیں۔ گوشت کا اچانک زیادہ استعمال انسانی صحت کے لئے ٹھیک نہیں ہے لہٰذا احتیاط ضروری ہے۔

ماہرین طب کے مطابق عیدالاضحیٰ پر امراض قلب اور ذیابیطس کے مریض کلیجی' گردے اور مغز کا استعمال ہرگز نہ کریں کیونکہ ان میں کولیسٹرول کی مقدار عام گوشت کے مقابلے میں بہت زیادہ ہوتا ہے جو ان مریضوں کے لئے انتہائی نقصان دہ ہو سکتا ہے۔ قربانی کا گوشت تین ہفتے سے زائد فرج نہ رکھا جائے ورنہ اس میں مختلف جراثیم کی نشوونما شروع ہو جاتی ہے' گوشت کو فرج سے نکال کر فوراً نہ پکایا جائے۔ قربانی کا گوشت ضرور کھانا چاہیے لیکن گوشت کو بداحتیاطی سے کھانے سے پیٹ کی مختلف بیماریاں لاحق ہو سکتی ہیں' گوشت کا بے تحاشا استعمال انسانی صحت کے لئے مضر ہوتا ہے' گوشت میں لحمیات (پروٹین) موجود ہوتے ہیں جو انسانی صحت کے لئے بھی ضروری ہوتے ہیں لیکن بے تحاشا گوشت کے استعمال سے خون میں کولیسٹرول کی سطح میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

عید پر قربانی کا گوشت کھانے کے ساتھ ساتھ تازہ سبزیوں کے سلاد' لیموں اور دہی کا استعمال مفید ہے۔ ایک فرد کو عام طور پر ایک وقت میں 200 گرام سے زیادہ لال گوشت کا استعمال نہیں کرنا چاہیے کیونکہ اس میں کولیسٹرول کی مقدار بہت زیادہ ہوتی ہے۔

ماہرین کے مطابق چٹ پٹے کھانوں سے تیزابیت میں بھی اضافہ ہوتا ہے۔ ذیابیطس کے مریض ایک وقت میں 125 گرام سے زیادہ گوشت نہ کھائیں اور وہ افراد جن کو ذیابیطس نہ ہو وہ پورے دن میں 250 گرام گوشت کھا سکتے ہیں۔ دل کے مریض کو بہت کم گوشت کھانا چاہیے' ایسے مریضوں کو دالیں اور سبزیاں زیادہ استعمال کرنی چاہئیں۔ عید قربان پر باربی کیو کھانے بنائے جاتے ہیں جن میں آدھا کچا آدھا پکا گوشت ہوتا ہے جو صحت کے لئے نقصان دہ ہوتا ہے۔ چونکہ باربی کیو کھانوں میں کچے گوشت میں جانوروں کا خون رہ جاتا ہے اور خون میں مختلف جراثیم کی نشوونما ہوتی ہے لہٰذا باربی کیو کھانے بہت اچھی طرح پکا کر استعمال کرنا چاہیے۔ بلند فشار خون والے افراد اونٹ کا گوشت استعمال کرنے سے اجتناب کریں۔

گوشت کو نقصان دہ یا غیر نقصان دہ سمجھنے کے بجائے یہ سمجھنا زیادہ اہم ہے کہ غیر متوازن غذا مرض اور متوازن غذا صحت کی علامت ہے۔ عیدالاضحیٰ کے موقع پر گوشت کھانے میں بے اعتدالی اور غیر محتاط رویہ اختیار کرنے کے باعث بیماریوں میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ گوشت کے بکثرت استعمال سے بدہضمی' پیچش' پیٹ درد اور بخار جیسی شکایات تو فوراً ظاہر ہو جاتی ہیں لیکن بلند فشار خون' آرتھرائٹس' امراض قلب اور سرطان جیسی امراض کافی عرصہ بعد وقوع پذیر ہوتی ہیں۔ زیادہ گوشت کا استعمال دیگر امراض کے ساتھ ساتھ کیلشیم کی کمی کا باعث بنتا ہے۔ کیلشیم کی کمی سے ہڈیاں ہلکی اور بھربھری ہو جاتی ہیں جس کی وجہ سے ہلکی سی چوٹ بھی فریکچر کا باعث بن جاتی ہے۔

ماہرین کے مطابق گوشت کا اعتدال کے ساتھ استعمال لحمیات کی کمی پوری کرتا ہے اور خون میں سرخ خلئے بناتا ہے۔ گوشت کے پکوانوں میں مصالحوں کا استعمال کم سے کم کریں۔ گوشت ہضم کرنے کے لئے مشروبات کا استعمال سخت نقصان دہ ثابت ہوتا ہے' اس کے بجائے حفظان صحت کے اصولوں مطابق تیار شدہ ہاضمے کے روائتی چورن اور گولیاں زیادہ موثر ہیں۔ امراض قلب اور بلند فشار خون کے مریض گوشت کا استعمال اپنے معالج کے مشورے سے کریں۔ گوشت کو محفوظ کرنے کے لئے اسے ٹکڑے کر کے نمک' لیموں یا سرکہ چھڑک کر دھوپ میں سکھائیں' چولہے پر خشک کریں یا فریز کریں۔ یہ تینوں طریقے حفظان صحت کے مطابق ہیں۔ ■





# "من پسند مصالحہ مارننگز" کی تقریب اجراء

شیریں انور کی کھانے پکانے کی تراکیب کو کتابی شکل میں لانا ایک اہم سنگ میل ہے

"مصالحہ" کے ناظرین نہایت بے چینی سے شیریں انور کی کُک بک کی اشاعت کے منتظر تھے اس لئے "من پسند مصالحہ مارننگز" جیسے ہی مارکیٹ میں آئی اس کی زبردست پذیرائی کی گئی اور اس کتاب کو انتہائی پسندیدگی کی نگاہوں سے دیکھا گیا۔ عوام کی جانب سے "من پسند مصالحہ مارننگز" کو ہاتھوں ہاتھ لیا گیا۔ تجزیہ کار "من پسند مصالحہ مارننگز" کو پاکستان کی تاریخ کی سب سے زیادہ پسند کی جانے والی کُک بک قرار دے رہے ہیں جس کی انتہائی مختصر مدت میں کثیر تعداد میں فروخت ریکارڈ کا حصہ ہے۔

حسب روایت ہم نیٹ ورک کی جانب سے مصالحہ ٹی وی کی مشہور شخصیت اور کھانے پکانے کی ماہر شیریں انور کی کتاب "من پسند مصالحہ مارننگز" کی تقریب رونمائی کا اہتمام بھی کیا گیا جس میں ممتاز صحافیوں، ناقدین، کھانے پکانے کی شوقین خواتین اور شیریں انور کے پرستاروں کی ایک بڑی تعداد نے شرکت کی۔




تقریب کا آغاز کرتے ہوئے تجربہ کار صحافی، کھانے کی تجزیہ کار اور ہم نیٹ ورک کی جنرل منیجر پبلک ریلیشنز شہناز رمزی نے شرکاء کو کتاب کا تعارف کرایا۔ انہوں نے اپنے تجربے کی روشنی کتاب کے مندرجات کا حوالہ دیتے ہوئے کہا کہ شیریں انور کی کتاب ہر گھر کی ضرورت ہے جس میں ہر قسم کے کھانوں کی مزیدار تراکیب موجود ہیں۔



اس موقع پر من پسند کی سینئر برانڈ منیجر ندا پرویز نے ہم نیٹ ورک کی کاوش کو سراہتے ہوئے کہا کہ شیریں انور عوام کی پسندیدہ ترین شیف ہیں۔ اُن کی کھانے پکانے کی تراکیب کو کتابی شکل میں لانا ایک اہم سنگ میل ہے۔ من پسند ہمیشہ عوام کے پسندیدہ شیفس کی تراکیب کو کتابی شکل دینے میں نیٹ ورک کے شانہ بشانہ رہے گا۔ بعد ازاں حاضرین کو شیریں انور کے سفر پر مبنی جھلکیاں بھی دکھائی گئیں۔ اس موقع پر شیریں انور نے اپنے پرستاروں کا شکریہ ادا کیا اور ہم نیٹ ورک کے ساتھ اپنے سفر کو زندگی کے سب سے اہم ترین لمحات قرار دیئے۔

تقریب کے شرکاء سے خطاب کرتے ہوئے ہم نیٹ ورک کی صدر سلطانہ صدیقی نے "مصالحہ مارننگز" کی اشاعت میں من پسند کے کردار کو سراہا اور ان کا شکریہ ادا کیا۔ انہوں نے مزید کہا کہ مصالحہ مارننگز کھانے پکانے کی تراکیب پر مشتمل ایک مکمل گائیڈ ہے۔




"من پسند مصالحہ مارننگز" میں 150 تراکیب، تصاویر کے ساتھ اردو اور انگریزی زبان میں موجود ہیں جس میں قارئین کی پسندیدگی کا خیال رکھتے ہوئے مشروبات سے لے کر میٹھوں تک کی تراکیب شائع کی گئی ہیں۔ اس سے قبل ہم نیٹ ورک کی جانب سے زبیدہ طارق کی کتاب "ہانڈی" اور شیف گلزار کی کتاب "من پسند لائیو ایٹ نائن" شائع کی جا چکی ہیں، جسے عوام کی طرف سے کافی پذیرائی حاصل ہوئی۔ ■

# سائنس اور صحت

جدید سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں سامنے آنے والی رپورٹ اور خبروں پر مشتمل سلسلہ

## چاولوں سے منہ نہ موڑیں

جہاں وزن بڑھے اس کا الزام چاولوں پر آ جاتا ہے اور چاولوں کا استعمال بالکل ترک کر دیا جاتا ہے جو مناسب نہیں۔ ماہرین اغذایات کے مطابق چاولوں کے مفید غذائی اجزاء کا کوئی متبادل نہیں ہے اس لئے ماہرین پالش کئے گئے چاولوں کے استعمال کا مشورہ دیتے ہیں۔ پالش کئے گئے چاول کھانے سے لحمیات، حیاتین ج اور ریشوں کو برقرار رکھنے میں مدد ملتی ہے، ان میں موجود لحمیات جسم میں بہتر انداز میں جذب ہوتے ہیں۔ آیورویدک طریقہ علاج میں چاول پر مشتمل خوراک سے جسم کے مختلف امراض کا بھرپور علاج کیا جاتا ہے۔ چاول میں موجود ضروری امینو ایسڈ اور میتھیونن جگر سے چربی کو متحرک کرنے میں مددگار ثابت ہوتے ہیں۔ یاد رکھئے کہ ایک پلیٹ دال چاول نہ صرف جسم کی چربی کو جلانے میں مددگار ثابت ہوتی بلکہ نظام ہضم کو بہتر بنانے میں معاون بھی ہے۔

## کھانا ہاتھ سے کھائیں

فی زمانہ لوگ ہاتھ سے کھانا کھانے والوں کو زیادہ پسندیدگی کی نگاہ سے نہیں دیکھتے، جب کہ سائنس اسے صحت انسانی کے لئے انتہائی مفید قرار دیتی ہے۔ ماہرین کے مطابق چمچے کی مدد سے کھانا کھاتے ہوئے ہمیں یہ پتا نہیں چلتا کہ کھانا کچا ہے یا پکا، ٹھنڈا ہے یا گرم لیکن ہاتھ کی مدد سے کھانا کھاتے ہوئے فوری طور پر کھانے کی صورتحال کا اندازہ ہو جاتا ہے۔ انگلیوں سے کھانا چھوتے ہی ہمارا دماغ پیٹ کو گیسٹرک جوس بنانے کا اشارہ دینے لگ جاتا ہے جن کے بننے سے کھانا مکمل طور پر ہضم ہو جاتا ہے اور جسم کو غذائی اجزاء کی وصولی ہو جاتی ہے۔ ہمارا جسم ہوا، آگ، پانی، آسمان اور زمین سے مل کر بنا ہے۔ ہاتھوں کی انگلیاں ان عناصر کی نمائندگی کرتی ہیں۔ جب ان پانچوں عناصر کے ذریعے کھانا کھایا جاتا ہے تو یہ کھانے میں جذب ہو کر ہمیں صحت مند بناتے ہیں تو پھر کھانا کھانے کے لئے قدرتی چمچوں یعنی انگلیوں کا سہارا لیں۔

## پالک کو خوراک کا حصّہ بنائیں

ایک جدید تحقیق یہ کہہ رہی ہے کہ پالک غیر صحت مند کھانوں کی اشتہاء کو کم کرتی ہے اور وزن گھٹانے میں مددگار ہے۔ سویڈن سے تعلق رکھنے والے محققین کا کہنا ہے کہ فولاد کے حصول کا اہم ذریعہ سمجھی جانے والی یہ سبزی اپنے دیگر غذائی اجزاء مثلاً حیاتین الف، ج میگنیشیم اور فولیٹ سے بھری ہوئی ہے۔ اس کے پتوں سے حاصل شدہ عرق وزن گھٹانے میں مددگار ہے۔ تحقیق میں شامل پروفیسر ڈاکٹر شارلیٹ ارلینسن البرٹسن نے کہا کہ ہمارے تجربے سے ظاہر ہوا کہ پالک کے پتوں کی ممبرنس یعنی جھلی میں تھیلاکوئڈز نامی غذائیت بخش نباتاتی اجزاء شامل ہوتے ہیں۔ اسی وجہ سے پالک کے پتوں کے مشروب پینے سے حیرت انگیز طور پر غیر صحت مند کھانوں کی بھوک کم کرنے میں مدد ملتی ہے اور دن بھر پیٹ بھرا رہنے کا احساس پیدا ہوتا ہے۔ تحقیق سے ظاہر ہوا کہ تھیلاکوئڈز کے استعمال سے خون میں طمانیت اور پیٹ بھرنے کا احساس پیدا کرنے والا غدود لیپٹن دماغ کو پیٹ بھرنے کا پیغام بھیجتا ہے اور صحت مند کھانوں کی طرف رغبت پیدا کرتا ہے جس سے وزن گھٹانے میں مدد ملتی ہے۔ ■






## Shab Daig

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton | 1 kg |
| White turnip, beef mince | ½ kg each |
| Carrots, lemons, tomatoes, onions (finely cut) | 3 each |
| Green chillies, fresh coriander (finely cut) | ½ cup altogether |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Cumin powder, sugar | 1 tsp each |
| Chickpeas (roasted and powdered) | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 2 tsp |
| Coriander powder, garlic/ginger paste | 2 tbsp each |
| Hot water | 3 cups |
| Salt | to taste |
| Yogurt, oil | 1 cup each |

### Method:

- Cut turnips and carrots into thick pieces.
- Cook mutton with oil, onions, turmeric, red chillies, coriander, garlic/ginger and 1 cup water in a pot till tender.
- Add yogurt, sugar and tomatoes; fry thoroughly.
- Mix chickpeas, cumin and ½ hot spices in mince; grind and shape into balls.
- Heat oil in a wok and meatballs golden; remove.
- Fry carrots and turnips in the same oil. Remove.
- Add meatball, carrots, turnips and remaining water to pot and keep on dum.
- When oil separates add coriander and chillies, and remaining hot spices.
- Squeeze lemon juice on top and serve.

## شب دیگ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ایک کلو |
| سفید شلجم' گائے کا قیمہ | ½'½ کلو |
| گاجر' لیموں' ٹماٹر' پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3'3 عدد |
| ہری مرچیں' ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ½ پیالی (دونوں ملا کر) |
| پسی ہوئی ہلدی' پسا ہوا سفید زیرہ' چینی | ایک' ایک چائے کا چمچہ |
| بھنے اور پسے چنے | |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک' ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | 2 چائے کے چمچے |
| پسا ہوا دھنیا' پسا ہوا لہسن اور ادرک | 2'2 کھانے کے چمچے |
| گرم پانی | 3 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| دہی' تیل | ایک' ایک پیالی |

### ترکیب:

شلجم اور گاجروں کو موٹا کاٹ لیں۔ دیگچی میں گوشت' تیل' پیاز' ہلدی' لال مرچ' دھنیا' لہسن ادرک اور ایک پیالی پانی ملا کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں دہی' چینی' ٹماٹر اور نمک ڈال کر خوب بھونیں۔ قیمے میں چنے' زیرہ اور ½ گرم مصالحہ ملا کر پیسیں اور کوفتے بنا لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور کوفتے سنہری تل کر نکال لیں۔ اسی تیل میں گاجر اور شلجم بھی تل کر نکال لیں۔ کوفتے' گاجر اور شلجم کو گوشت کی دیگچی میں ڈالیں اور باقی پانی ملا کر دم پر رکھ دیں۔ تیل اوپر آ جائے تو ہرا دھنیا' ہری مرچیں اور باقی گرم مصالحہ ڈالیں۔ مزیدار شب دیگ لیموں نچوڑ پیش کریں۔




## Mutton Tikka Masala

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | ½ kg |
| Leman | 3 |
| Cumin seeds (raasted and powdered) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Raw papaya paste | 1 tbsp |
| Garlic/ginger paste | 1 tbsp |
| Tikka masala (packaged) | 2 tbsp |
| Salt | ta taste |
| Oil | far brushing |
| Tamato, anian | for decoratian |
| Fresh mint leaves | for garnishing |

### Method:

- Marinate muttan with all ingredients and set aside far 1 hour.
- Pierce mutton anto skewers; heat grill pan and lightly brush oil an it.
- Grill skewers fram both sides; brush ail on mutton pieces when juices dry.
- Decorate a dish with tamato and anian; remave mutton fram skewers and place an dish; garnish with mint. Serve.

## مٹن تکہ مصالحہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی بوٹیاں | ½ کلو |
| لیموں | 3 عدد |
| بُھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا کچا پپیتا | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| تکہ مصالحہ (پیکٹ والا) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | چکنا کرنے کے لئے |
| پیاز، ٹماٹر، پودینے کے پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

گوشت میں تمام اجزاء ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ انہیں سیخوں پر لگائیں' گرل پین کو گرم کر کے چکنا کریں اور سیخوں کو اُلٹ پلٹ کر کے پکائیں۔ جب پانی خشک ہو جائے تو ان پر برش کی مدد سے تیل لگائیں۔ سرونگ ڈش کو پیاز اور ٹماٹر سے سجائیں' تکوں کو سیخوں سے نکال کر ڈش میں رکھیں اور پودینے سے سجا دیں۔




# Fried Kidneys

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton kidneys | 12 |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Garlic (chopped) | 7 cloves |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Fresh coriander (finely cut) | 1 bunch |
| Leman juice | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander, green chillies | for sprinkling |
| Lemon (slices) | for garnishing |

## Method:

- Cut kidneys into halves and coat with garlic; leave aside for 15 minutes; wash with cold water.
- Cook kidneys with ginger/garlic and little water in a pot till dry.
- Add red chillies, black pepper, cumin and oil; fry.
- When oil separates add coriander, green chillies, lemon juice and salt; dish out.
- Sprinkle coriander and green chillies on top; garnish with lemon. Serve.

# تلے ہوئے گُردے

اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کے گُردے | 12 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| لہسن (چوپ کئے ہوئے) | 7 جوے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ایک گڈی |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا، ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | چھڑکنے کے لئے |
| لیموں | سجانے کے لئے |

ترکیب:

گُردوں کو 2 ٹکڑوں میں کاٹ لیں۔ ان پر لہسن لگا کر 15 منٹ کے لئے رکھ دیں، پھر ٹھنڈے پانی سے دھو لیں۔ دیگچی میں گُردے، لہسن ادرک اور تھوڑا سا پانی ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں، پھر لال مرچ، کالی مرچ، زیرہ اور تیل ملا کر بھون لیں۔ تیل مصالحے سے الگ ہو جائے تو ہرا دھنیا، ہری مرچیں، لیموں کا رس اور نمک ملا کر ڈش میں نکالیں۔ اس پر ہرا دھنیا، ہری مرچیں چھڑکیں اور لیموں سے سجا دیں۔




## Bottle Gourd Pudding

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Bottle gourd (long) | 1 kg |
| Milk (fresh) | 1 litre |
| Green cardamoms | 8 |
| Whole dried milk | 250 grams |
| Pistachios, almonds (finely cut) | ½ cup |
| Cornflour (made into paste with water) | 2 tbsp |
| Sugar | 1 cup + 1 tsp |
| Condensed milk | ½ cup |
| Sterling silver leaves | for garnishing |

### Method:

- Grind cardamoms with 1 teaspoon sugar.
- Cook bottle gourd in its own water till dry.
- Place in a strainer; squeeze out the water.
- Mix remaining sugar and cardamoms in milk and cook till sugar dissolves; add bottle gourd and cook till well-mixed.
- Add cornflour while stirring continuously; remove in a dish when pudding thickens.
- Add condensed milk, dried milk and ½ pistachios and almonds. Sprinkle remaining pistachios and almonds on top and garnish with silver leaves.

## لوکی کی کھیر

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| ہری لوکی (لمبی والی) | ایک کلو |
| تازہ دودھ | ایک لیٹر |
| چھوٹی الائچیاں | 8 عدد |
| کھویا | 250 گرام |
| پستے' بادام (باریک کٹے ہوئے) | ½ پیالی |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| چینی | ایک پیالی+ایک چائے کا چمچہ |
| کنڈینسڈ ملک | ½ پیالی |
| چاندی کے ورق | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

الائچیوں کو ایک چائے کا چمچہ چینی کے ساتھ پیس لیں۔لوکی کو اس کے اپنے پانی میں پکا کر پانی خشک کرلیں۔اسے چھلنی میں ڈالیں اور دبا دبا کر پانی نکال دیں۔دودھ' باقی چینی اور پسی ہوئی الائچی ملا کر چینی حل ہونے تک پکائیں' پھر لوکی شامل کر کے تمام اجزاء کے یکجان ہونے تک پکائیں۔اس میں چمچہ چلاتے ہوئے کارن فلور ملائیں۔کھیر گاڑھی ہوجائے تو اسے ڈش میں نکال لیں۔اس میں کنڈینسڈ ملک' کھویا اور ½ پستے اور بادام شامل کردیں۔باقی پستے اور بادام اس کے اوپر چھڑک دیں اور چاندی کے ورق سے سجادیں۔






## Karahi From The Mountains

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton | 1 kg |
| Tomotoes (finely cut) | 8 |
| Ginger (finely cut) | 1 tbsp |
| Garlic (chopped) | 1 tbsp |
| Cumin seeds (roasted and crushed) | 1 tsp |
| Coriander seeds | 1 tsp |
| Block pepper (crushed) | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 2 tbsp |
| Fresh coriander (finely cut) | 2 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 10 |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry mutton till colour changes.
- Add tomatoes and ½ green chillies; fry till tomatoes are tender.
- Add remaining ingredients; cook till mutton is tender and oil separates.
- Add fresh coriander and remaining green chillies; remove in a dish. Serve.

## پہاڑی کڑاہی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ایک کلو |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 8 عدد |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | ایک کھانے کے چمچے |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کے چمچے |
| بھنا اور کٹا ہوا زیرہ | ایک چائے کا چمچ |
| ثابت دھنیا | ایک چائے کا چمچ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 10 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کرکے گوشت کا رنگ تبدیل ہونے تک بھونیں۔ اس میں ٹماٹر اور ½ ہری مرچیں ڈال کر ٹماٹر نرم ہونے تک بھونیں۔ اس میں باقی تمام اجزاء ڈال کر گوشت گلنے اور تیل علیحدہ ہونے تک پکائیں پھر ہرا دھنیا اور باقی مرچیں ملا کر ڈش میں نکال لیں۔






# Barbecue Beef Boti

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef pieces (boneless) | ½ kg |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Raw papaya paste | 4 tbsp |
| Dried round red chillies (powdered) | 2 tbsp |
| Yogurt | 4 tbsp |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Kebab cheeni powder | ½ tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Tamarind pulp | 4 tbsp |
| Oil | 5 tbsp |
| Salt | to taste |
| Lettuce leaves, carrot, lemon (slices) | for decorating |

## Method:

- Marinate beef with raw papaya paste; set aside for at least 4 hours.
- Mix remaining ingredients in a bowl; marinate beef with it and set aside for 2 hours.
- Pierce beef pieces on skewers; bake in an oven or barbecue over coals.
- Decorate a serving dish with lettuce, carrot and lemon slices; place skewers on top. Serve.

# باربی کیو بیف بوٹی

اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 4 کھانے کے چمچے |
| سوکھی گول لال مرچیں (پیس لیں) | 2 کھانے کے چمچے |
| دہی | 4 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کباب چینی | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| املی کا گودا | 4 کھانے کے چمچے |
| تیل | 5 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| سلاد پتے' گاجر' لیموں | سجانے کے لئے |

ترکیب:

بوٹیوں پر پپیتا لگا کر کم از کم 4 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ ایک پیالے میں باقی تمام اجزاء ملائیں اور بوٹیوں پر لگا کر مزید 2 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ بوٹیوں کو سیخوں پر لگائیں اور انہیں اوون میں بیک کرلیں یا پھر کوئلوں پر سینکیں۔ سرونگ ڈش کو سلاد پتے' گاجر اور لیموں سے سجائیں' سیخیں اس پر رکھ کر پیش کریں۔






## Daigi Pulao Masala

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef pieces (with bones) | ½ kg |
| Sella rice (soaked) | ½ kg |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Tomatoes (finely cut) | 4 |
| Daigi pulao masala (packaged) | 2 tbsp |
| Water | 4 cups |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |
| Fresh coriander, lemon slices | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onions and remove half.
- Add ginger/garlic to pot and fry. Add tomatoes, beef, pulao masala and salt; fry for a few minutes and add water.
- Separate beef from stock when tender.
- Add rice to stock; par-boil rice and add meat. Keep on dum.
- Dish out; garnish with remaining onions, coriander and lemon slices. Serve.

## دیگی پلاؤ مصالحہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا ہڈی والا گوشت | ½ کلو |
| سیلا چاول (بھیگے ہوئے) | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 4 عدد |
| دیگی پلاؤ مصالحہ (پیکٹ والا) | 2 کھانے کے چمچے |
| پانی | 4 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |
| ہرا دھنیا، لیموں کے قتلے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے پیاز تلیں اور اس میں سے ½ نکال لیں۔ دیگچی میں لہسن ادرک ڈال کر بھونیں، پھر ٹماٹر، گوشت، پلاؤ مصالحہ اور نمک ملا کر چند منٹ تک بھونیں، پھر پانی شامل کردیں۔ گوشت گل جائے تو گوشت کو یخنی سے علیحدہ کردیں۔ یخنی میں چاول ڈالیں، چاول ایک کنی پک جائیں تو اس میں گوشت ڈال کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار پلاؤ ڈش میں نکالیں، اسے باقی پیاز، ہرے دھنیے اور لیموں سے سجا دیں۔






## Masala Mince

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | 1 kg |
| Gorlic (chopped) | 8 cloves |
| Onions (chopped) | 2 |
| Tomotoes (finely cut) | 5 |
| Block pepper (crushed) | 1 tsp |
| Cumin seeds (crushed) | 1 tsp |
| Cordomoms (crushed) | 4 |
| Cinnamon (crushed) | 3 sticks |
| Cloves (crushed) | 5 |
| Bay leoves | 3 |
| Red chillies (crushed) | 2 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 10 |
| Fresh coriander | ½ bunch |
| Solt | to taste |
| Oil | 5 tbsp |
| Fresh coriander, ginger (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Heot oil in a pot; fry oll hot spices.
- Add onions ond garlic; fry.
- Add mince; cook till colour changes; fry. Add tomatoes, red chillies, green chillies and solt; cook for 10 minutes.
- Add coriander; keep on dum.
- Garnish with coriander and ginger; serve.

## کھڑے مصالحے کا قیمہ

اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ایک کلو |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 8 جوے |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 5 عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی بڑی الائچیاں | 4 عدد |
| کٹی ہوئی دارچینی | 3 ڈنڈیاں |
| کٹی ہوئی لونگیں | 5 عدد |
| تیج پتے | 3 عدد |
| کٹی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 10 عدد |
| ہرا دھنیا | ½ گڈی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 5 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا، ادرک (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کے لئے |

ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے تمام گرم مصالحے تلیں۔ اس میں پیاز اور لہسن بھونیں۔ اس میں قیمہ ملا کر رنگ تبدیل ہونے تک پکائیں، پھر بھون کر ٹماٹر، لال مرچ، ہری مرچیں اور نمک ملا کر 10 منٹ تک پکائیں۔ اس میں ہرا دھنیا ملا کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار قیمہ ادرک اور ہرے دھنیے سے سجا کر پیش کریں۔




## Chicken Fruit Salad

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken (boiled and cut into small boneless pieces) | 2 cups |
| Cream cheese | 4 tbsp |
| Mayannaise | ½ cup |
| Cream (whipped) | 2 tbsp |
| Mixed fruits | 1 cup |
| Apple (small pieces) | 1 |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Caster sugar | 1 tbsp |
| Lettuce leaves, capsicum, tomato, spring onian, | for decoration |
| Almands (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Mix cheese and mayonnaise in a bowl. Add remaining ingredients.
- Decarate a dish with lettuce leaves, capsicum, tomato and spring onian.
- Place salad in the dish; sprinkle almonds on top; serve.

## مرغی کا پھلوں والا سلاد

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (ابلی بغیر ہڈی کی چھوٹی کٹی ہوئی) | 2 پیالی |
| کریم پنیر | 4 کھانے کے چمچے |
| مایونیز | ½ پیالی |
| کریم (پھینٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| ملے جلے پھل | ایک پیالی |
| سیب (چھوٹا کٹا ہوا) | ایک عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کاسٹر چینی | ایک کھانے کا چمچہ |
| سلاد پتے، شملہ مرچ، ٹماٹر، ہری پیاز | سجانے کے لئے |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں پنیر اور مایونیز یکجان کرلیں۔ اس میں باقی تمام اجزاء ملائیں۔ ڈش کو سلاد پتے، شملہ مرچ، ٹماٹر اور ہری پیاز سے سجائیں۔ اس پر سلاد نکالیں اور بادام چھڑک کر پیش کریں۔




## Daigi Mutton and Potatoes

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | ½ kg |
| Potatoes (cut into big pieces) | 2 |
| Onions (fried) | 2 |
| Whole hot spices | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Coriander powder | 1 ½ tsp |
| Turmeric powder | ¼ tsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Yogurt (whipped) | ¾ cup |
| Fresh coriander (chopped), | 2 tbsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander (chopped), green chillies (whole) | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry potatoes golden; remove.
- In the same pot fry mutton, onion, whole hot spices and ginger/garlic paste.
- Add red chillies, coriander powder, cumin, turmeric and salt; fry for a few minutes.
- Add water; cook till mutton is tender.
- Add yogurt, potatoes and hot spices powder; fry well; keep on dum.
- Garnish with coriander and green chillies; serve.

## دیگی آلو گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| آلو (بڑے ٹکڑے) | 2 عدد |
| پیاز (تلی ہوئی) | 2 عدد |
| ثابت گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا دھنیا | 1½ چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا ہوا زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ¾ پیالی |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا' ثابت ہری مرچیں | اوپر سے ڈالنے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کریں اور آلوؤں کو سنہری تل کر نکال لیں۔ اسی دیگچی میں گوشت' پیاز' ثابت گرم مصالحہ اور لہسن ادرک ڈال کر بھونیں' پھر لال مرچ' دھنیا' زیرہ' ہلدی اور نمک ڈال کر چند منٹ تک بھونیں' پھر پانی شامل کر کے گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں دہی' آلو اور گرم مصالحہ ڈال کر اچھی طرح سے بھونیں اور دم پر رکھ دیں۔ مزیدار آلو گوشت ہرا دھنیا اور ہری مرچیں ڈال کر پیش کریں۔




# Kata Kat

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton livers | 4 |
| Brains | 2 |
| Mutton chops | 250 grams |
| Onions (finely cut) | 1 cup |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Tomatoes (finely cut) | 4 |
| Red chilli powder | 3 tsp |
| Dried fenugreek leaves | 2 tbsp |
| Yogurt | ½ cup |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp |
| Fresh coriander (finely cut) | ½ bunch |
| Ginger water | 2 tbsp |
| *Kata Kat masala | 3 tsp |
| Salt | to taste |
| Clarified butter | ½ cup |

## Method:

- Put little water on an iron griddle and add livers.
- Cook while chopping the livers into tiny pieces with a steal spatula.
- Add Kata Kat masala, ginger water, onions, tomatoes, ginger, green chillies, red chillies, chops and salt; cook till chops are tender.
- Add brains, coriander, yogurt, fenugreek and clarified butter; cook till all ingredients are thoroughly tender.

* To make Kata Kat masala, grind the following ingredients in a grinder: ¼ cup each of fennel seeds, pappy seeds, maze, cloves, cinnamon and green cardamoms; 18 cardamoms; 1 cup each of coriander seeds, desiccated coconut, coriander powder and kachri powder; ½ cup peppercorns; 2 cups cumin seeds and 2 nutmegs.

# کٹا کٹ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی کلیجی | 4 عدد |
| مغز | 2 عدد |
| بکرے کی چانپیں | 250 گرام |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 4 عدد |
| پسی ہوئی لال مرچ | 3 چائے کے چمچے |
| قصوری میتھی | 2 کھانے کے چمچے |
| دہی | ½ پیالی |
| ادرک (باریک کٹا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ½ گڈی |
| ادرک کا پانی | 2 کھانے کے چمچے |
| ☆ کٹا کٹ مصالحہ | 3 چائے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | ½ پیالی |

## ترکیب:

توے پر تھوڑا سا پانی ڈال کر کلیجی ڈالیں اور کھڑا اچھا چلا کر انہیں چھوٹے ٹکڑے کرتے ہوئے پکائیں۔ اس میں کٹا کٹ مصالحہ ادرک کا پانی' پیاز' ٹماٹر' ادرک' ہری مرچیں' لال مرچ' چانپیں اور نمک ملا کر چانپیں گلنے تک پکائیں۔ اس میں مغز' ہرا دھنیا' دہی' میتھی اور گھی ڈال کر تمام اجزاء اچھی طرح سے گلنے تک پکائیں۔

☆ ¼ ¼ پیالی سونف' خشخاش' جاوتری' لونگیں' دارچینی' چھوٹی الائچیاں' 18 بڑی الائچیاں' ایک' ایک پیالی ثابت دھنیا' پسا ہوا ناریل' پسا ہوا دھنیا اور کچری پاؤڈر' ½ پیالی ثابت کالی مرچیں' 2 پیالی ثابت سفید زیرہ اور 2 جائفل ملا کر پیس لیں۔






# Puffy Mince Flan

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Puffy pastry dough | 250 grams |
| Mince (fried) | 2 cups |
| Egg (beaten) | 1 |
| Eggs (boiled and mashed) | 4 |
| Fresh coriander | 1 tbsp |
| Green chillies (chopped) | 2 |
| Hot spices powder | ½ tsp |

## White sauce ingredients:

| | |
|---|---|
| Butter | 28 grams |
| Refined flour | 1 tbsp |
| Milk (fresh) | 1 cup |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Mustard seeds | ½ tsp |
| Salt | ½ tsp |

## Method:

- Heat butter in a saucepan; fry flour and gradually add milk while stirring continuously.
- Add pepper, mustard seeds and salt; cook till thick; remove from flame.
- Add mince, boiled eggs, green chillies, coriander and hot spices.
- Divide puff pastry dough into two equal portions; roll into discs.
- Place one disc at the bottom of a pie dish; place mince on top. Press the other disc over it.
- Brush egg on the disc; bake in a pre-heated oven at 200°C till golden; remove.

# پفی منس فلین

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| پف پیسٹری کا آٹا | 250 گرام |
| قیمہ (بھنا ہوا) | 2 پیالی |
| انڈہ (پھینٹا ہوا) | ایک عدد |
| انڈے (اُبلے اور چُورہ کیے ہوئے) | 4 عدد |
| ہرا دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| پیا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |

## وائٹ ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مکھن | 28 گرام |
| میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| تازہ دودھ | ایک پیالی |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| رائی دانے | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |

## ترکیب:

ساس پین میں مکھن گرم کر کے میدہ بھونیں' اس میں چمچہ چلاتے ہوئے آہستہ آہستہ کر کے دودھ شامل کریں' پھر کالی مرچ' رائی دانے اور نمک ملا کر گاڑھا ہونے تک پکا کر چولہا بند کر دیں۔ اس میں قیمہ' اُبلے ہوئے انڈے' ہری مرچیں' ہرا دھنیا اور گرم مصالحہ ملا لیں۔ آٹے کو دو حصوں میں تقسیم کر کے ان کی روٹیاں بیل لیں۔ ایک روٹی کو پائی ڈش کی تہہ میں بچھائیں' اس پر آمیزہ ڈالیں اور دوسری روٹی رکھ کر دبا دیں۔ روٹی کے اوپر برش کی مدد سے انڈہ لگائیں اور اسے پہلے سے گرم اوون میں 200°C پر سنہری رنگ آنے تک پکا کر نکال لیں۔




## Tasty Seekh Boti

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef pieces | 1 kg |
| Raw papaya paste | 2 tbsp |
| Chaat masala | 2 tbsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | ½ tsp |
| Green chillies (ground) | 1 tsp |
| Yogurt | ½ cup |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | 2 tbsp |
| Lemon, cucumber slices | for decorating |

### Method:

- Marinate meat with all ingredients; set aside for 2 hours.
- Pierce meat onto wooden skewers.
- Barbecue over coals or fry in a frying pan.
- Brush oil on meat before removing from flame.
- Decorate a serving dish with lemon and cucumber; place skewers on it; serve.

## چٹ پٹی سیخ بوٹی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کی بوٹیاں | ایک کلو |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 2 کھانے کے چمچے |
| چاٹ مصالحہ | 2 کھانے کے چمچے |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (پسی ہوئی) | ایک چائے کا چمچہ |
| دہی | ½ پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| لیموں، کھیرے کے قتلے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

تمام اجزاء بوٹیوں پر لگا کر 2 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ بوٹیوں کو لکڑی کی سیخوں میں لگائیں۔ انہیں کوئلوں پر یا فرائنگ پین میں پکائیں۔ اُتارنے سے قبل برش کی مدد سے تیل لگائیں۔ سرونگ ڈش کو لیموں اور کھیرے سے سجائیں اس پر سیخیں رکھ کر پیش کریں۔




# Beef Wraps

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chapatis | 6 |
| Undercut | 500 grams |
| Yogurt | ½ cup |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Garlic (chapped) | 3 cloves |
| Hat spices pawder | 2 tsp |
| Green cardamom powder | ½ tsp |
| Block pepper powder | ¼ tsp |
| Garlic sauce | 1 cup |
| Salt | to toste |
| Oil | 4 tbsp |

## Salad ingredients:

| | |
|---|---|
| Onian, tomato, cucumber (cut into small pieces) | 1 each |
| Lemon juice, fresh coriander | 2 tbsp each |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Solt | ¼ tsp |

## Method:

- Cut undercut into thin pieces.
- Morinate with yogurt, vinegar, garlic, hot spices, cordamoms, pepper and salt; set aside for 1 hour.
- Heat oil in a frying pan; cook undercut on medium flome; remove.
- Mix salod ingredients in a bowl.
- Spread garlic sauce on 1 chopati; spread some undercut and salad on it; fold.
- Repeat process to make more wraps.

# بیف ریپس

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| چپاتیاں | 6عدد |
| انڈرکٹ | 500 گرام |
| دہی | ½ پیالی |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 3 جوے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | 2 چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی چھوٹی الائچی | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ¼ چائے کا چمچہ |
| گارلک ساس | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |

## سلاد کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| پیاز' ٹماٹر' کھیرا (چھوٹے کٹے ہوئے) | ایک ایک عدد |
| لیموں کا رس' ہرا دھنیا | 2'2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2عدد |
| نمک | ¼ چائے کا چمچہ |

## ترکیب:

انڈرکٹ کے باریک ٹکڑے کاٹ لیں۔اس میں دہی' سفید سرکہ' لہسن' گرم مصالحہ' الائچی' کالی مرچ اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور انہیں درمیانی آنچ پر پکا کر اُتار لیں۔ایک پیالے میں سلاد کے اجزاء ملا لیں۔ایک روٹی پھیلا کر اس پر گارلک ساس کی تہہ لگائیں' اس پر انڈرکٹ اور سلاد پھیلا کر لپیٹ لیں۔اس عمل کو دہراتے ہوئے باقی چپاتیوں کے بھی ریپس تیار کرلیں۔




# Chinyoti Kunna

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | 500 grams |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Red chillies (crushed), turmeric | ½ tsp each |
| Cumin seeds, coriander seeds, red chilli powder | 1 tsp each |
| Cloves | 3 |
| Green cardamoms | 2 |
| Cardamom | 1 |
| Cinnamon | 1 stick |
| Nutmeg and maize, black cumin seeds | ½ tsp each |
| Milk (fresh) | ½ cup |
| Whole-wheat flour | 1 tbsp |
| Mutton stock | 4 cups |
| Green chillies | 4 |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Black peppercorns, salt | 1 tsp each |
| Oil | ½ cup |

## Method:

- Blend cloves, both cardamoms, cinnamon, nutmeg and maize, peppercorns, cumin and coriander in a blender.
- Heat oil in a pot; fry mutton and onions till golden; add ginger/garlic, crushed and powdered red chillies, turmeric and salt, and fry.
- Add stock; cook on low flame.
- Add 2 teaspoons of blended masala when mutton is tender and stock is reduced to half.
- Mix flour in milk; add it to the pat, little by little, while stirring.
- Crush black cumin seeds with your hands and add to the pot; keep on dum.
- Add green chillies and hot spices; serve.

# چنیوٹی کُنّا

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | 500 گرام |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| پیا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ' ہلدی | ½' ½ چائے کا چمچہ |
| سفید زیرہ' دھنیا' پسی ہوئی لال مرچ | ایک' ایک چائے کا چمچہ |
| لونگیں | 3 عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 2 عدد |
| بڑی الائچی | ایک عدد |

| | |
|---|---|
| دارچینی | ایک ڈنڈی |
| جائفل جاوتری' ثابت کالا زیرہ | ½' ½ چائے کا چمچہ |
| تازہ دودھ | ½ پیالی |
| آٹا | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہڈیوں کی یخنی | 4 پیالی |
| ہری مرچیں | 4 عدد |
| پیا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| ثابت کالی مرچیں' نمک | ایک' ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |

## ترکیب:

بلینڈر میں لونگیں' چھوٹی بڑی الائچیاں' دارچینی' جائفل جاوتری' کالی مرچیں' زیرہ اور دھنیا یکجان کرلیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں' اس میں گوشت اور پیاز کو سنہری رنگ آنے تک بھونیں' پھر لہسن ادرک' کٹی اور پسی ہوئی لال مرچ' ہلدی اور نمک ملا کر بھونیں' پھر یخنی شامل کرکے گوشت کو ہلکی آنچ پر پکائیں۔ گوشت گل جائے اور یخنی ½ رہ جائے تو پیسے ہوئے مصالحے میں سے 2 چائے کے چمچے اس میں ڈالیں۔ دودھ میں آٹا گھولیں اور اسے چمچہ چلاتے ہوئے آہستہ آہستہ کرکے دیگچی میں شامل کریں۔ کالا زیرہ ہاتھ سے مسل کر اس میں ڈالیں اور دم پر رکھ دیں۔ اسے ہری مرچیں اور گرم مصالحہ ڈال کر ڈش کریں۔

